# ی

## یحییٰ بن سعید انصاری:

ان کے حالات ج ا ص...... میں گذر چکے۔

## یزناسی (؟-۷۹۴ھ)

یہ ابراہیم بن محمد بن ابراہیم بن عبداللہ، ابواسحاق، یزناسی، فاس کے قاضی جماعہ ومفتی ہیں امام، حافظ، علامہ، ماہر فقہ تھے، ابن مرزوق حفید نے ان کی تعریف کرتے ہوئے کہا: وہ اپنے ملک کے لئے مایہ افتخار تھے، بعض حضرات نے ان کے تعارف میں کہا: فقیہ، مفتی، مدرس ومحقق تھے، ان کے بہت سے فتاوے ہیں، ان میں کچھ حصہ کو ونشریسی نے اپنی "معیار" اور "نیل الابتہاج الیزناسنی" میں نقل کیا ہے۔

[نیل الابتہاج ص ۵۰-۵۱؛ شجرۃ النور الزکیہ ص ۲۳۹]

## یزیدی (۱۳۸-۲۰۲ھ)

یحییٰ بن المبارک بن المغیرہ، ابومحمد، عدوی، یزیدی، عربیت وادب کے عالم، اہل بصرہ میں سے تھے، انہوں نے بنو عدی بن عبدمناۃ بن تمیم میں قیام کیا تھا جس کی وجہ سے ان کو عدوی کہا جاتا ہے، بغداد میں سکونت پذیر تھے، یزید بن منصور حمیری کے ساتھ رہتے ہوئے ان کی اولاد کے اتالیق تھے، جس کی وجہ سے ان کی طرف منسوب ہوئے انہوں نے ابوعمرو سے زبانی پڑھ کر قراءت کا علم حاصل کیا اور ان ہی نے قراءت کو انجام دینے میں نیابت کی، نیز انہوں نے حمزہ سے علم قراءت حاصل کیا، ان سے ان کی اولاد محمد، عبداللہ، ابراہیم، اسماعیل اور اسحاق وغیرہ نے قراءت کی روایت کی۔

بعض تصانیف: "النوادر" (لغت میں)، "المقصور والممدود"، "مناقب بني العباس" اور "مختصر في النحو"۔

[غایۃ النہایہ ۲/۳۷۵؛ النجوم الزاہرہ ۲/۱۷۳؛ تاریخ بغداد ۴/۴۲۶؛ الأعلام ۸/۱۶۳]

## یعقوب بصری (۱۱۷-۲۰۵ھ)

یہ یعقوب بن اسحاق بن زید بن عبداللہ بن ابی اسحاق، ابومحمد، حضرمی، بصری، قراء عشرہ میں سے تھے، ان کی ولادت ووفات بصرہ میں ہے، وہاں کے امام وقاری تھے، عربیت وادب کے علمی گھرانہ سے تعلق رکھتے تھے، قراءت میں ان کی ایک مشہور روایت ہے، انہوں نے سلام الطویل، مہدی بن میمون اور یونس بن عبید وغیرہ سے زبانی پڑھ کر قراءت حاصل کی اور ان سے زبانی پڑھ کر قراءت کی روایت کرنے والوں میں زید بن اخیہ احمد، کعب بن ابراہیم، محمد بن المتوکل، محمد بن وہب فزاری اور الحسن بن مسلم الضریر وغیرہ ہیں۔

ابوحاتم سجستانی نے کہا: قرآن میں حروف واختلاف، اس کی علل، اس کے مذاہب اور مذاہب نحو کا سب سے بڑا عالم میں نے ان ہی کو دیکھا، وہ حروف قرآن اور فقہاء کی حدیث کے سب سے بڑے راوی تھے، ابن ابی حاتم نے کہا: احمد بن حنبل سے ان کے بارے میں دریافت کیا گیا تو انہوں نے فرمایا: صدوق ہیں، میرے والد سے ان کے بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے کہا: صدوق ہیں۔

بعض تصانیف: "وجوه القرء ات" اور "وقف التمام" ہیں۔

[غایۃ النہایہ ۲/۳۸۶؛ النجوم الزاہرہ ۲/۱۷۹؛ الأعلام ۸/۱۹۵]